حصہ تھا اور کشش تاثیر سے تو شاید ہی کوئی بند اُن کا خالی ہوتا ہو۔

انگلستان کے مشہور سخن سنج ملٹن نے کہا تھا کہ "بہترین نظم وہ ہے جو نازک خیالی اور تاثیر ہو" یہ تمام اوصاف اس خوبی سے کلام انیس میں خود بخود جمع ہو گئے ہیں کہ ایک ظریف کے قول کے مطابق ملٹن کے مقولہ کو زمانۂ حال میں یوں ترمیم کرنا چاہیے کہ "بہترین نظم وہ ہے جو جناب انیس کی زبانِ مبارک سے نکلی ہو"۔

اُن کا پاکیزہ کلام بہترین اصناف سخن کا جامع ہے۔ اس میں ڈراما بھی ہے اور ایک بھی۔ تشبیب و غزل ہے۔ اور رباعی مسدس بھی۔ واقعہ نگاری ہے اور اظہار جذبات بھی۔ بلاغت کا انداز ہے اور فصاحت بھی۔ استعارات و تشبیہات ہیں اور صنائع و بدائع بھی۔ مناظر قدرت کے نوٹو ہیں اور خیال آفرینی بھی۔ فخر و خود ستائی ہے اور عجز و انکسار بھی۔ رزم و بزم ہے اور اصلاح اخلاق بھی۔ محاورہ بندی روز مرّہ ہے۔ اور توازن و تناسب الفاظ بھی۔

مولانا حالی نے خوب کہا ہے:-

اردو کو راج چار سو تیرا ہے — شہروں میں رواج کو بکو تیرا ہے
پر جب تک انیس کا سخن باقی ہے — تو لکھنؤ کی ہے لکھنؤ تیرا ہے

## خاتمہ

یارب چمنِ نظم کو گلزارِ ارم کر — اے ابرِ کرم خشک زراعت پہ کرم کر
تو فیض کا مبدا ہے توجہ کوئی دم کر — گمنام کو اعجاز بیانوں میں رقم کر
جب تک یہ چمک مہر کے پرتو سے نہ جائے
اقلیم سخن میری قلمرو سے نہ جائے
اس باغ میں چشمے ہیں ترے فیض کے جاری — بلبل کی زبان پر ہے تری شکرگزاری

ل برومند ہے یا حضرت باری    پھل ہمکو بھی ملجائے ریاضت کا ہماری

دہ گل ہون عنایت جو سخن طبع نکو کو
بلبل نے بھی سونگھا نہ ہو جن پھولون کی بو کو

بندۂ ناچیز نے مختلف کیاریون سے پھول چن کر گلدستہ بنایا اور شہریاران اقلیم فصاحت کی سرکار مین نذر کرنے کو لے چلا۔ غمازون نے پردہ دری کی ۔

اپنی تصویر پہ نازان ہو تمھارا کیا ہے    آنکھ نرگس کی دہن غنچہ کا حیرت میری

کلیان اشہری کے گلزار سے چنین۔ گلہائے شگفتہ احسن کے لالہ زار سے توڑے۔ پتیان ثابت کے سدا بہار سے لین۔ بندش شبلی کے مرغزار سے اڑائی۔ سوت کا ڈورا لیکر یوسف کی خریداری کو جاتا ہے۔ ہاتف غیب نے آواز دی کہ۔

حاسد کا دل جلے نہ تو ارد کے داغ سے    روشن چراغ ہوتے ہین نثلو۔ اک چراغ سے

سادہ کار دوسرے کی انگوٹھی پر نگینہ جڑتا ہے اور انعام پاتا ہے۔ ساقی۔ پیر مغان کی شراب اندازے پلاتا ہے اور دعائین لیتا ہے۔ مرقع ساز پرائی تصویر چوکھٹے مین سجاتا اور صنّاع کہلاتا ہے۔ باغبان روشون کو جھاڑ جھنکاڑ سے صاف کرتا۔ پھول پتی کے خوبصورت چمن جدا جدا بناتا۔ سرو و شمشاد کے پودے مختلف مقامات سے لاکر قرینہ قرینہ سے لگاتا اور تمغۂ امتیاز پاتا ہے۔ سلیقہ شعار سکریٹری ڈرائنگ ردم کے دروازون پر گوہر نگار پردے آویزان کراتا۔ دیوارون پر نقش و نگار کرے کمرے کو جھاڑ فانوس کنول سے دلھن بنا دیتا ہے اور خطاب پاتا ہے۔

ہے کہ حضرت ممدوح کے فیض نسبت سے خارِ خطا پر صادِ صواب کا دامن سایہ گستر ہو ن کے چھینٹون سے مرجھائے ہوئے پھولون مین وہ مہک پیدا ہو کہ اُن کی خوشبو مدت ناسون کے دماغ کو طبلۂ عطار بنائے رکھے۔

غارتِ بت خانۂ چین کردہ ام    امیر احمد علوی پنج چھاؤنی
تا صنمے چند گزین کردہ ام    ۲۳۔ محرم سنہ ۱۳۴۴ھ

سنہ ۱۹۲۵ عیسوی

